ہے۔ تاہم جماعت احمدیہ بہر دو صنف نے انکار پر اصرار کیا۔ عذر یہ کیا اور کرتے رہتے ہیں کہ ۱۸۹۷ء میں مرزا صاحب نے مباہلہ کا اشتہار دیا تھا اس میں مولوی ثناء اللہ کو بھی دعوت مباہلہ [1] دی تھی۔ یہ اشتہار اُسی سلسلہ کی کڑی ہے اس میں مرزا صاحب نے مولوی صاحب کو دعوت مباہلہ دی تھی جو مولوی صاحب نے منظور نہ کی۔ لہٰذا مباہلہ نہ ہوا۔ جب مباہلہ نہ ہوا تو الزام کیا؟

اس کا جواب ہم اپنے الفاظ میں نہیں دیتے بلکہ حسب عادت مرزا صاحب ہی کے الفاظ میں دیتے ہیں۔ مرزا صاحب نے ۱۹۰۲ء میں کتاب اعجاز احمدی میں لکھا تھا کہ:

''ہم موت کے مباہلہ میں اپنی طرف سے کوئی چیلنج نہیں کر سکتے کیونکہ حکومت کا معاہدہ [2] ایسے چیلنج سے ہمیں مانع ہے۔'' (اعجاز احمدی ص ۱۴، خزائن ج ۱۹ ص ۱۲۲)

اس عبارت سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ مرزا صاحب کسی شخص کو بھی موت کے مباہلہ کی دعوت نہیں دے سکتے تھے اور اس امر کا کھلے الفاظ میں اظہار کرتے تھے۔ اور ایسا کرنے کو حکومت سے وعدہ شکنی سمجھتے تھے۔ پھر یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ انہوں نے اس اشتہار میں مجھے مباہلہ موت کی دعوت دی ہو۔ ہرگز نہیں۔ ناظرین! پھر ایک دفعہ اشتہار مذکور کو پڑھ جائیں۔ دیکھیں کہ سارے اشتہار میں ایک جگہ بھی مباہلہ کا لفظ یا اس کا ہم معنی کوئی لفظ موجود ہے؟ ہرگز نہیں۔ بلکہ محض دعا ہے اور اس کے سوا کچھ نہیں۔ چنانچہ مرزا صاحب کی زندگی ہی میں قادیانی اخبار بدر میں یہ مضمون شائع ہو چکا ہے کہ: ''فیصلہ محض دعا سے چاہا گیا ہے مباہلہ سے نہیں''

(بدر ج ۶ نمبر ۳۴ ص ۸ کالم ۱، ۲۲ اگست ۱۹۰۷ء)

اس سے بھی واضح تر یہ ثبوت ہے کہ مرزا صاحب کے انتقال کے بعد قادیان کے ماہوار رسالہ ''ریویو'' کا جو پہلا پرچہ نکلا تھا اُس وقت خلیفۂ قادیان مولوی نور الدین تھے۔ اور رسالہ مذکورہ کے اڈیٹر مولوی محمد علی (حال امیر جماعت احمدیہ لاہور) تھے اس میں مولوی محمد علی اور مولوی محمد احسن امروہی نے تسلیم کیا ہے کہ یہ اشتہار محض دعا تھا۔

(ریویو آف ریلیجنز قادیان ج ۷ نمبر ۷ ص ۲۹۸۔ بابت جون جولائی ۱۹۰۸ء)

پھر اب دعوت مباہلہ کیسے ہوئی؟ اس پہلو میں بھی احمدی جب کامیاب نہ ہوئے تو انہوں نے ایک اور پہلو نکالا وہ یہ ہے:

---

[1] مباہلہ کے معنی بقول مرزا صاحب دونوں طرف سے بددعا ہوتی ہے۔

[2] مرزا صاحب نے ایک مقدمہ میں ڈپٹی کمشنر ضلع گورداسپور کے سامنے تحریری اقرار کیا تھا کہ میں کسی کو موت کے مقابلہ کی دعوت نہ دوں گا۔ اس وعدہ سے ڈرتے ہیں۔

''آپ (مولوی ثناء اللہ) نے اخبار اہلحدیث مورخہ ۲۹ مارچ ۱۹۰۷ء میں مرزا صاحب کو مباہلہ کا چیلنج دیا تھا۔ یہ اشتہار اسی چیلنج کی منظوری ہے۔''

چنانچہ قادیانی پارٹی کا ایک جدید قابل مصنف لکھتا ہے:

''مولوی ثناء اللہ نے لکھا تھا:۔ مرزائیو! سچے ہو تو اپنے گرو (مرزا) کو ساتھ لاؤ وہی میدان عیدگاہ امرتسر تیار ہے جہاں تم پہلے مولوی عبدالحق غزنوی سے مباہلہ کر کے آسمانی ذلت اٹھا چکے ہو اسے ہمارے سامنے لاؤ جس نے ہمیں رسالہ انجام آتھم میں مباہلہ کی دعوت دی ہوئی ہے۔ کیونکہ جب تک پیغمبر جی سے فیصلہ نہ ہو سب امت کے لئے کافی نہیں ہو سکتا (اہلحدیث ۲۹ مارچ ۱۹۰۷ء) حضرت مسیح موعود (مرزا صاحب) نے اس چیلنج کو منظور کر لیا اور فوراً ۱۵/اپریل ۱۹۰۷ء کو دعاء مباہلہ بعنوان ''مولوی ثناء اللہ کے ساتھ آخری فیصلہ'' شائع فرمائی۔ جس میں آپ نے یہ دعا فرمائی ''اب میں تیرے (اللہ) ہی کے تقدس اور رحمت کا دامن پکڑ کر تیری جناب میں ملتجی ہوں کہ مجھ میں اور ثناء اللہ میں سچا فیصلہ فرما'' اور مولوی ثناء اللہ کو لکھ دیا کہ میرے اس تمام مضمون کو اپنے پرچہ میں چھاپ دیں اور جو چاہیں اس کے نیچے لکھ دیں۔ اب فیصلہ خدا کے ہاتھ میں ہے۔''

(مکمل پاکٹ بک ص ۴۸۰، ۴۸۱ مصنفہ ملک عبدالرحمٰن خادم گجراتی)

جواب:۔ اس بیان میں مصنف مذکور نے ہمارا جواب تو جو دیا سو دیا اپنی دیانت اور امانت کا پورا مظاہرہ دکھایا۔ باانصاف ناظرین غور سے سنیں۔ اس تاویل سے انہوں نے بزعم خود دونوں پہلو بچا لئے یعنی سرکاری وعدہ شکنی بھی نہ ہوئی اور یہ اشتہار سلسلہ مباہلہ میں بھی آ گیا۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ جواب سب جوابوں سے زیادہ غلط اور اس کو پیش کرنے والے سب سے زیادہ دجل اور تعصب سے بھرپور یا اپنے لٹریچر سے بے خبر ہیں۔ کیونکہ میرے کلام منقولہ از اہلحدیث ۲۹/مارچ ۱۹۰۷ء کے جواب میں مرزا صاحب نے فرمایا تھا کہ ''ہم ثناء اللہ کے ساتھ مباہلہ اُس وقت کریں گے جب ہماری کتاب ''حقیقۃ الوحی'' چھپ کر شائع ہو جائے گی اور مولوی ثناء اللہ اس کو پڑھ کر ہمیں امتحان بھی دے لے گا۔'' (اخبار الحکم ۳۱ مارچ ۱۹۰۷ء اور بدر ۴/اپریل ۱۹۰۷ء)

اور کتاب حقیقۃ الوحی کے سرورق پر اس کی تاریخ اشاعت لکھی ہے ۱۵/مئی ۱۹۰۷ء۔ باوجود اس کے جب مجھے وہ نہ ملی تو میں نے مرزا صاحب کو بتاریخ ۵/جون ۱۹۰۷ء کو مطالبہ کا خط لکھا جو مع جواب اخبار بدر قادیان مورخہ ۱۳/جون ۱۹۰۷ء میں چھپا تھا۔ جس سے ثابت ہوتا ہے کہ وسط

جون ۱۹۰۷ء تک کتاب حقیقۃ الوحی مجھے نہیں ملی تھی۔ پھر مرزا صاحب نے میری تحریک مباہلہ اور اپنے جواب کے مطابق دو مہینے پہلے یعنی ۱۵ر اپریل ۱۹۰۷ء کو مجھ سے مباہلہ کیوں کر دیا تھا؟ کوئی راست گو یا راست رو ایسا کر سکتا ہے؟ ہرگز نہیں۔

ثابت ہوا کہ یہ اشتہار دعوت مباہلہ یا قبولیتِ مباہلہ نہیں بلکہ محض دعاء ہلاکتِ کاذب کے لئے ہے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا ہے۔

لکھا تھا کاذب مرے گا پیشتر
کذب میں پکا تھا پہلے مر گیا

مفصل کے لئے ہمارا رسالہ ’’فیصلہ مرزا اور مباحثہ لدھیانہ فاتح قادیان‘‘ ملاحظہ کریں۔
(مشمولہ جلد ہذا)

